بعض لوگ تو تحقیق کرکے اصل حقیقت معلوم کرنے کی کوشش کو بھی بُری نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ وہ تاریخ پرستی کا ایسا شکار ہو گئے ہیں کہ اس کے مقابلہ میں صحیح بخاری اور صحیح مسلم کی حدیث بھی سننے کیلئے تیار نہیں۔ انہیں یہ بات پسند نہیں کہ اب تک جو باتیں وہ سُنتے آئے ہیں انہیں ذہن سے نکال دیں۔ تحقیق کے مقابلہ میں وہ تقلید کو ترجیح دیتے ہیں اور صحیح کے مقابلہ میں غلط کو تسلیم کرتے ہیں۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیہِ رَاجِعُون۔

## بارہ خلفاء راشدین

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "یہ امر خلافت قریش میں رہے گا، جو شخص ان کی مخالفت کرے گا اللہ اسے اوندھا کر دے گا (اور یہ بات اس وقت تک باقی رہے گی) جب تک وہ دین پر قائم رہیں گے[1]"

یہ حدیث اس بات کا کتنا کھلا ثبوت ہے کہ خلفاء بنو اُمیہ وغیرہ سب حق پر تھے اور اس پیشین گوئی کا مصداق تھے۔ انہوں نے دین کو قائم رکھا۔ احکامِ الٰہی کے مطابق حکومت کرتے رہے۔ یہی وجہ ہے کہ ان کے مخالفین ان کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے اور جب وہ دین کو پوری طرح قائم نہ رکھ سکے تو حکومت کی اصلی باگ ڈور قریش سے نکل کر دوسرے خاندان میں چلی گئی اور وہ لوگ صرف نام کے خلیفہ رہ گئے۔

کیا اس حدیث کی موجودگی میں بھی کہا جا سکتا ہے کہ بنو اُمیہ کا دورِ حکومت ظلم و استبداد کا دور تھا؟ ہرگز نہیں۔ تاریخ خرافات کا صحیح بخاری کے ان حقائق سے کیا مقابلہ! چہ نسبت خاک را با عالمِ پاک۔ ان حقائق کی موجودگی میں تاریخی خرافات دریا بُرد کرنے کے قابل ہیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "(عنقریب) بارہ ۱۲ امیر ہوں گے۔ سب کے سب قریش میں سے ہوں گے۔ یہ حدیث بھی بارہ ۱۲ خلفاء کی تعریف ظاہر کرتی ہے۔

ان بارہ ۱۲ خلفاء کے نام یہ ہیں:-

---

[1] صحیح بخاری کتاب الاحکام عن معاویۃ رض

(۱) حضرت ابوبکر صدیقؓ (۲) حضرت عمر فاروقؓ (۳) حضرت عثمانؓ (۴) حضرت علیؓ (۵) حضرت حسنؓ (۶) حضرت معاویہؓ (۷) حضرت یزیدؒ (۸) حضرت مروانؒ (۹) حضرت عبدالملکؒ (۱۰) حضرت ولیدؒ (۱۱) حضرت سلیمانؒ (۱۲) حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ

افسوس ہے کہ جن خلفاء کے زمانہ میں اسلام باعزت، غالب اور مستحکم رہا ان ہی خلفاء کو آج بُرا کہا جاتا ہے۔ ان کے متعلق یہ کہا جاتا ہے کہ انہوں نے اسلام کے قوانین کو پامال کیا۔ شریعت اور حرمین کی بے حرمتی کی اور اس کی بنیاد ان واقعات پر رکھی جاتی ہے جو سراسر کذب و افتراء ہیں۔ دشمنانِ اسلام کی سازش کا نتیجہ ہیں، تاریخ کے خرافات ہیں۔ بتائیے صحیح بخاری اور صحیح مسلم کی ان ٹکسالی حدیثوں پر ہم اعتماد کریں یا تاریخ کے ان خودساختہ افسانوں پر۔ اللہ اور اُس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی شہادت قبول کریں یا سبائی فتنہ پرداز یہودیوں کی شہادت قبول کریں۔ مسلمین خود ہی فیصلہ کریں کہ ان کا ایمان کیا کہتا ہے؟

(۱۰) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "بے شک اس امت کی عافیت اس کے پہلے حصہ میں ہے"۔

اس حدیث سے بھی یہ معلوم ہوا کہ شروع کے تمام خلفاء راہ راست پر تھے اور اُن کی خلافت میں عافیت تھی۔ تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ۔

## صحیح تاریخ کی ضرورت

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ جب موجودہ تاریخوں میں بے انتہا جھوٹ کی آمیزش ہے اور جو مطوّل یا مختصر تاریخیں لکھی جارہی ہیں اُن کا ماخذ یہی کتب تاریخ ہیں تو کیا ایسی حالت میں ایک ایسی تاریخ کی ضرورت نہیں جو روایتاً اور درایتاً صحیح ہو؟ ہمیں تعجب ہوتا ہے کہ جو لوگ حدیث کے معاملہ میں سند کی صحت سے زیادہ درایت پر زور دیتے ہیں وہ تاریخ کے معاملہ میں درایت کا قطعاً خیال نہیں کرتے۔ اسی طرح ہمیں اُن پر بھی تعجب ہوتا ہے جو کہتے ہیں کہ وہ حدیث مانی جائے گی جو قرآن مجید کے خلاف نہ ہو لیکن تاریخی روایات کو اخذ کرتے وقت وہ اس اصول کو خیرباد کہہ دیتے ہیں۔ وہ کیسے یقین کر لیتے ہیں کہ

جو لوگ مجسّم تقویٰ ہوں، جن کے تقوے کی شہادت قرآن مجید دے رہا ہو، وہ درحقیقت مکّار اور دنیادار تھے۔ پھر مزید تعجب اُن لوگوں پر ہے جو کہتے ہیں کہ تاریخ کے واقعات کی سند کی جانچ پڑتال کی ضرورت ہی نہیں۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحبت یافتہ لوگوں کے کردار کو ملوّث کیا جائے اور ہم یہ بھی نہ دیکھیں کہ کہنے والا کون ہے؟

بعض لوگوں کو یہ بھی فکر ہے کہ اگر حدیث کی طرح تاریخی روایات کی جانچ پڑتال کی گئی تو نوّے فیصدی تاریخ اسلام سے ہاتھ دھونا پڑے گا۔ ہم کہتے ہیں کہ ہمیں ایسی تاریخ کی ضرورت ہی کب ہے جس کو پڑھ کر ہماری آنکھیں شرم سے نیچی ہو جائیں جس کو پڑھ کر غیر مسلم ہمیں طعنہ دیں۔ اگر سو فیصدی تاریخ بھی کالعدم ہو جائے تو ہمیں پرواہ نہیں۔ ہم بڑے فخر سے کہہ سکتے ہیں کہ یہ تاریخ ہماری ہے ہی نہیں۔ یہ تاریخ دشمنانِ اسلام کی سازش کا نتیجہ ہے۔ ہماری آنکھیں نیچی نہیں ہوں گی۔ ہم ڈنکے کی چوٹ پر اعلان کریں گے کہ ہمارے اسلاف تو وہ تھے جن کی تعریف قرآن نے کی ہے۔ جن کی تعریف حدیثوں میں آئی ہے۔ کتنے تعجب کی بات ہے کہ نوّے فیصدی تاریخ کے ضائع ہونے کے خوف سے ہم اس فرضی تاریخ کو سینہ سے لگائے رہیں؟

ماخذ:- "تاریخ الاسلام والمسلمین"

تلخیص و ترتیب : محمد صدّیق میمن

# تاریخ الاسلام والمسلمین کا تعارف

- تاریخ الاسلام والمسلمین کی فہرست بہت طویل ہے۔
- یہ کتاب ایک ہزار سے زائد صفحات پر مشتمل ہے۔ المختصر یہ تاریخ (۱) سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم (۲) بارہ خلفاء راشدین اور (۲) چار سو سے زائد صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین رحمہم اللہ کے صحیح ترین حالات پر مشتمل ہے۔
- اس تاریخ کے صرف تین ماخذ ہیں (۱) قرآن مجید (۲) صحیح بخاری (۳) اور صحیح مسلم۔
- اس کتاب کو پڑھنے سے چار مضامین کا بیک وقت مطالعہ ہوتا ہے (۱) قرآنِ مجید کی آیات اور ان کا شانِ نزول (۲) صحیح احادیث اور ان کے بیان کے مواقع اور مواحل (۳) اسلام کا بتدریج ارتقاء اور (۴) صحیح ترین تاریخ۔
- اس کتاب کے مطالعہ سے آپ کو ایسا محسوس ہوگا جیسے آپ کی روح اس دور میں گردش کر رہی ہے اور آپ کے جسم کو تلاش کر رہی ہے تاکہ آپ بھی عملاً ان سعادت مند لوگوں میں شامل ہو جائیں اور سعادت دارین حاصل کر لیں۔

ہر بڑے کتب فروش سے طلب فرمائیں۔

شائع کردہ



... ٹاؤن، بلاک جی نارتھ ناظم آباد، کراچی ۳۳

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# صحیح حدیث کا انکار

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قول، فعل اور تقریر کو حدیث کہتے ہیں شروع اسلام سے اب تک حدیث کو حجتِ شرعیہ سمجھا گیا۔ اسی بنیاد پر علمائے اسلام نے حدیث کی حفاظت میں انتھک کوشش کی اور اس سلسلہ میں کوئی معمولی کسر بھی نہیں چھوڑی بیسیوں فنون ایجاد کئے، ہر فن پر حدیث کو پرکھا اور مختلف قسم کی باریکیوں سے کام لیا۔ محدثینِ کرام کا یہ ایک ایسا حیرت انگیز کارنامہ ہے جس پر جتنا بھی فخر کیا جائے کم ہے۔

محدثینِ کرام کی مساعی جمیلہ اور سخت محنت کے نتیجے میں آج اُمتِ مسلمہ کو صحیح احادیث کا ایک بیش بہا ذخیرہ میسر ہے جس کی روشنی میں امتِ مسلمہ کا ہر فرد بآسانی صراطِ مستقیم پر گامزن ہو سکتا ہے اور قرآنِ مجید پر اللہ تبارک وتعالیٰ کی منشاء کے مطابق عمل کر سکتا ہے۔

دینِ اسلام میں شریعتِ الٰہیہ کے دو ماخذ ہیں:۔ اول قرآن مجید اور دوسرا حدیثِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم۔

حدیث، قرآن مجید کے معنی ومفہوم کو متعین کرتی ہے اور قرآن مجید پر عمل کرنیکا طریقہ بتاتی ہے۔ حدیث ہی ہے جو قرآن مجید کو بازیچۂ اطفال بنانے سے باز رکھتی ہے اور کسی ملحد کو یہ موقع نہیں دیتی کہ وہ قرآن مجید کے جو معنی چاہے کر دے۔

افسوس کہ ماضی قریب اور دورِ حاضر میں چند لوگ ایسے پیدا ہوئے جن کو حدیث کی پابندی ناگوار گذری، زمانے کے ساتھ دین کو بدلنے میں انہیں حدیث بڑی رکاوٹ نظر آئی۔ قرآن مجید کو اپنے من مانے معنی پہنانے میں حدیث سدِ راہ ثابت ہوئی، جدت پسندی اور تن آسانی کو بروئے کار لانے میں انہیں حدیث کا وجود کھٹکنے لگا۔ الغرض بڑی ہوشیاری سے انہوں نے حدیث کو راستے سے ہٹانے کے لیئے قدم بڑھایا اور مختلف مراحل سے گذرتے ہوئے بتدریج حدیث کے حجتِ شرعیہ ہونے سے انکار کر دیا۔

جن لوگوں نے حدیث کے حجتِ شرعیہ ہونے کا انکار کیا انہیں منکرینِ حدیث کہتے ہیں اُن کے نزدیک بقول ان کے صرف قرآنِ مجید حجتِ شرعیہ ہے اور صرف اسی پر عمل کرنا اسلام ہے جو لوگ دین کو اپنے اوپر ایک بوجھ سمجھتے ہیں انہیں منکرینِ حدیث کی یہ بات بہت پسند آئی اور انہوں نے بڑی آسانی سے منکرین حدیث کی دعوت پر لبیک کہا، اس طرح اس فتنہ میں ترقی ہوتی رہی اور ہو رہی ہے۔

علماء کرام نے ان کے تمام اعتراضات کا دندان شکن جواب دیا لیکن وہ برابر اپنے اعتراضات

کو دہراتے رہے اور دہرا رہے ہیں۔

علماءِ سُوء بھی اکثر ایسے ہیں جو صحیح حدیث کو ماننے کا دعویٰ تو کرتے ہیں لیکن موضوع احادیث اور تاریخی افسانوں کے مقابلے میں دانستہ یا نادانستہ طور پر صحیح احادیث کا انکار کر جاتے ہیں۔

اب ہم آپ کے سامنے قرآن مجید اور صحیح احادیث سے چند دلائل پیش کرتے ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ قرآن مجید کی طرح صحیح احادیث بھی حجت شرعیہ ہیں اور ان کا انکار، قرآن مجید کا انکار ہے جو کہ کفر ہے۔ اللہ ...

(۱) وَاَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ فَاِنْ تَوَلَّیْتُمْ فَاِنَّمَا عَلٰی رَسُوْلِنَا الْبَلٰغُ الْمُبِیْنُ ٥ (تغابن ۱۲)

اللہ کی اطاعت کرو اور رسول کی اطاعت کرو اور اگر تم (اطاعتِ رسول سے) منہ موڑو تو ہمارے رسول کے ذمہ تو صرف صاف صاف پہنچا دینا ہے۔ (تمہاری نافرمانی کا وہ ذمہ دار نہیں)

آیتِ بالا سے معلوم ہوا کہ اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم فرض ہے۔

(۲) قُلْ اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَالرَّسُوْلَ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰہَ لَا یُحِبُّ الْکٰفِرِیْنَ (آلِ عمران ۳۲)

کہہ دو کہ اللہ اور رسول کی اطاعت کرو پھر اگر وہ منہ موڑیں تو اللہ کافروں کو پسند نہیں کرتا۔

گویا جو شخص اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے منہ موڑے وہ کافر ہے۔

(۳) یَوْمَئِذٍ یَّوَدُّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا وَعَصَوُا الرَّسُوْلَ لَوْ تُسَوّٰی بِہِمُ الْاَرْضُ ۔ (نسآء ۴۲)

قیامت کے دن کافر اور وہ لوگ جنہوں نے رسول کی نافرمانی کی ہوگی یہ خواہش کریں گے کہ انہیں مٹی میں ملا کر برابر کر دیا جائے۔

آیتِ بالا سے معلوم ہوا کہ نجات، اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر موقوف ہے۔ جن لوگوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی کی ہوگی ان کی بھی کافروں کی طرح یہی خواہش ہوگی کہ انہیں مٹی میں ملا کر برابر کر دیا جائے۔

(۴) وَمَنْ یَّعْصِ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ فَاِنَّ لَہٗ نَارَ جَہَنَّمَ خٰلِدِیْنَ فِیْہَآ اَبَدًا ٥ (جن ۲۳)

جو شخص اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے تو اس کے لئے دوزخ کی آگ ہے جس میں وہ ہمیشہ رہے گا۔

آیتِ بالا سے معلوم ہوا کہ جو شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی کرے گا وہ کافروں کی طرح ہمیشہ دوزخ کی آگ میں رہے گا یعنی وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک کافر ثابت ہوگا۔

(۵) وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗٓ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ○ (انفال ۱)

اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو، اگر تم مومن ہو۔

اس آیت سے معلوم ہوا کہ ایمان کی شرط اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت ہے۔

(۶) وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ○ (نور ۵۶)

اور نماز قائم کرو، زکوٰۃ ادا کرو اور رسول کی اطاعت کرو تاکہ تم پر رحم کیا جائے۔

اس آیت میں اللہ تعالےٰ نے اپنے فضل و کرم کیلئے اطاعت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو شرط قرار دیا۔ یہاں یہ بات بھی ذہن نشین کرلینی چاہیے کہ اللہ تعالےٰ نے اپنی اطاعت کا ذکر نہیں کیا بلکہ صرف اطاعت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کیا۔ اس کے معنی سوائے اس کے اور کیا ہو سکتے ہیں کہ اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم عین اطاعتِ الٰہی ہے۔

(۷) قُلْ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا عَلَيْهِ مَا حُمِّلَ وَعَلَيْكُمْ مَّا حُمِّلْتُمْ وَاِنْ تُطِيْعُوْهُ تَهْتَدُوْا وَمَا عَلَى الرَّسُوْلِ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ○ (نور ۵۴)

کہہ دو کہ اللہ کی اطاعت کرو اور رسول کی اطاعت کرو پھر اگر تم (اطاعتِ رسول سے) منہ پھیرو تو رسول کے فرائض کی ذمہ داری رسول پر ہے اور تمہارے فرائض کی ذمہ داری تم پر ہے اور اگر تم اس کی اطاعت کروگے تو ہدایت یاب ہو جاؤ گے اور رسول کے ذمہ تو صاف صاف پہنچا دینا ہے۔

اس آیت میں کس صراحت کے ساتھ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کا ذکر کیا گیا ہے۔ اللہ تعالےٰ نے اپنی اطاعت کا حکم دینے کے بعد دوبارہ اس کا ذکر نہیں فرمایا بلکہ پھر سارا زور اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر دیا حتیٰ کہ یہاں تک فرما دیا کہ اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہی سے ہدایت مل سکتی ہے ورنہ سوائے گمراہی کے کچھ اور نہیں ملے گا۔ اس کے معنی سوائے اس کے اور کیا ہو سکتے ہیں کہ اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہی اطاعتِ الٰہی کا واحد ذریعہ ہے، لہٰذا حدیث حجت ہے اور بغیر اسکے ہدایت ناممکن ہے۔

(۸) يَوْمَ تُقَلَّبُ وُجُوْهُهُمْ فِي النَّارِ يَقُوْلُوْنَ يٰلَيْتَنَآ اَطَعْنَا اللّٰهَ وَاَطَعْنَا الرَّسُوْلَا ○ (احزاب ۶۶)

جس دن ان کے منہ آگ میں اُلٹ پلٹ کیے جائیں گے تو کہیں گے اے کاش ہم نے اللہ کی اطاعت کی ہوتی اور ہم نے رسول کی اطاعت کی ہوتی۔

اس قسم کی متعدد آیتیں ہیں جن میں اللہ تعالیٰ نے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کا حکم دیا ہے۔ پس اطاعتِ رسول فرض ہے۔ لہٰذا ہم حدیث حجت ہے اور اس کا انکار صریح کفر ہے۔

⑨ وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا لِیُطَاعَ بِاِذْنِ اللّٰهِ (نسآء ۶۴) — ہم رسول کو صرف اس لیے بھیجتے ہیں کہ اللہ کے حکم سے اس کی اطاعت کی جائے۔

لہٰذا رسول کا منصب ہی یہ ہے کہ وہ مؤمنین کا مطاع ہوتا ہے اور اس کے منصب کا تقاضا یہ ہے کہ اس کی اطاعت کی جائے، اور ہر زمانہ میں کی جائے۔ اگر یہ منصب رسول کی زندگی کی حد تک ہوتا تو [illegible] کے الفاظ ہوتے۔ اللہ تعالیٰ نے تمام مومنین پر رسول کی اطاعت فرض کرکے یہ ثابت کر دیا کہ مومن جہاں کہیں بھی ہو۔ جس زمانہ میں بھی ہو اس پر اطاعتِ رسول فرض ہے اور درحقیقت اطاعتِ رسول ہی وہ ذریعہ ہے جس کے ذریعے سے اطاعتِ الٰہی ہوتی ہے۔ جو کہ مقصدِ تخلیقِ انسانیت ہے۔

⑩ مَنْ یُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ (نسآء ۸۰) — اور جس نے رسول کی اطاعت کی تو تحقیق اس نے اللہ کی اطاعت کی۔

آیت بالا اس بات کا بیّن ثبوت ہے کہ اصل اطاعت اور پیروی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہی کی ہے۔ اس سے آزاد ہو کر کوئی شخص وحی الٰہی کے صحیح مفہوم تک بھی نہیں پہنچ سکتا۔ لہٰذا صحیح حدیث حجتِ شرعیہ ہے اور اس سے نادانستہ انکار بھی کفر ہے۔

## صحابۂ کرام سے حجّیتِ حدیث کا ثبوت

① حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اپنا ورثہ طلب کیا تو حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: ”میں ایسا کوئی کام ترک نہیں کروں گا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا کرتے تھے، بلکہ میں اسی کام کو کرتا رہوں گا کیونکہ میں ڈرتا ہوں کہ اگر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کسی امر کو چھوڑ دوں گا تو گمراہ ہو جاؤں گا“ (صحیح بخاری کتاب الجہاد)

② حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسی قسم کے مقدمہ کے دوران اپنی خلافت کے زمانہ میں فرمایا تھا۔ ”ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس معاملہ میں وہی عمل کیا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کرتے تھے اور اللہ جانتا ہے کہ بے شک ابوبکر رضی سچے تھے، نیکوکار تھے، ہدایت یاب اور حق کے تابع تھے۔ میں بھی اسی طرح عمل کرتا رہوں گا جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عمل کیا ہے“۔

پھر فریقین کو مخاطب کرکے فرمایا: ”بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ہمارا

(یعنی انبیاء کا) کوئی وارث نہیں ہوتا۔ ہم جو کچھ چھوڑ جائیں وہ صدقہ ہے۔" (صحیح بخاری کتاب الجہاد)
وراثت کی تقسیم کے سلسلے میں قرآن مجید کے لحاظ سے نبی اور غیر نبی میں کوئی فرق نہیں،
ہر ایک کا ترکہ تقسیم ہونا چاہیئے۔ مذکورہ بالا حدیث بظاہر قرآن مجید کے خلاف نظر آتی ہے۔ لیکن
حضرت عمرؓ نے علی الاعلان تمام صحابہ کی موجودگی میں اس کو پیش کیا اور بطور حجیت شرعیہ تسلیم
کیا۔ نہ فریقین مقدمہ حضرت علیؓ اور حضرت عباسؓ نے اس کی تردید کی، نہ صحابہؓ کے مجمع سے
کوئی آواز اٹھی کہ حدیث حجت نہیں، نہ یہ آواز اٹھی کہ یہ حدیث قرآن مجید کے خلاف ہے۔
تمام صحابہؓ نے اسے تسلیم کیا اور حجت مانا۔

اس کے بعد حضرت عمرؓ نے فرمایا:۔ "قسم اس اللہ کی جس کے حکم سے آسمان و زمین
قائم ہیں، میں تا قیامت اس کے علاوہ اور کوئی فیصلہ نہیں کر سکتا۔" (صحیح بخاری و صحیح مسلم)

**نتیجہ** | تمام صحابہؓ کے اجماع سے ثابت ہوا کہ حدیث قیامت تک کیلئے حجت ہے۔

(۳) مانعین زکوٰۃ سے جب حضرت ابوبکرؓ نے قتال کا ارادہ کیا تو وہ حضرت عمرؓ ہی
تھے جنہوں نے حضرت ابوبکرؓ کی مخالفت کی اور حجت میں حدیث کو پیش کیا۔ حضرت عمرؓ نے
کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے: "مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں لوگوں سے لڑوں یہاں
تک کہ وہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کہیں۔ پھر جس نے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کہہ لیا تو اس نے مجھ سے اپنے مال اور
اپنی جان کو بچا لیا، مگر کلمہ کا حق لیا جائیگا اور اس شخص کا حساب اللہ کے ذمہ ہوگا۔ (صحیح بخاری و صحیح مسلم)

صحابہؓ کی موجودگی میں یہ حدیث پڑھی گئی، کسی نے اس کے حجت ہونے سے انکار
نہیں کیا۔ کیونکہ یہ حکم قرآن مجید میں کہیں نہیں لہٰذا ثابت ہوا کہ ان کا عقیدہ تھا کہ حدیث
کے ذریعہ بھی اللہ تعالےٰ کے احکام نازل ہوتے تھے۔ مزید برآں یہ بھی ثابت ہوا کہ وہ حدیث
کو صرف وحی ہی نہیں سمجھتے تھے بلکہ حجت شرعیہ بھی سمجھتے تھے۔

حضرت ابوبکرؓ نے جواباً فرمایا:۔ "بے شک زکوٰۃ مال کا حق ہے۔"

گویا حضرت ابوبکرؓ نے حدیث کے یہ لفظ "مگر کلمہ کا حق لیا جائے گا" سے استدلال
کیا اور حضرت عمرؓ و دیگر صحابہؓ نے اس استدلال کو صحیح مانا۔ حضرت عمرؓ فرماتے ہیں:۔
"میں سمجھ گیا کہ بے شک یہی حق ہے۔" (صحیح بخاری و صحیح مسلم)

(۴) حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا فرماتی ہیں:۔ "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عصر کے
بعد دو رکعت پڑھتے تھے لیکن مسجد میں نہیں پڑھتے تھے اس ڈر سے کہ کہیں امت پر بوجھ نہ

نہ ہو جائے اور آپ امت پر تخفیف کو پسند کرتے تھے۔ (صحیح بخاری)

اس سے معلوم ہوا کہ حضرت عائشہؓ کے نزدیک بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت پر عمل کرنا امت کے لئے ضروری ہے۔

⑤ سراقہ بن مالکؓ پوچھتے ہیں: "کیا حج تمتع آپ لوگوں کے لئے خاص ہے؟" رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: [illegible] (صحیح بخاری باب عمرۃ التنعیم و روی مسلم نحوہ)۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ احکام حدیث قیامت تک کے لئے حجت ہیں۔

⑥ زبیر بن عربی کہتے ہیں: "ایک شخص نے عبداللہ بن عمرؓ سے حجر اسود کو چھونے کے متعلق سوال کیا۔ انہوں نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اسے چھوتے اور اس کا بوسہ لیتے ہوئے دیکھا ہے۔ اس نے کہا آپ کی کیا رائے ہے اگر میں ہجوم میں گھر جاؤں، اگر میں مغلوب ہو جاؤں [illegible] فرمایا: اس "اگر مگر" کو یمن میں رکھو۔ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اسے چھوتے اور اس کا بوسہ لیتے ہوئے دیکھا ہے۔ (صحیح بخاری باب تقبیل الحج)

یعنی حضرت عبداللہ بن عمرؓ کا عقیدہ تھا کہ خواہ حالات کتنے ہی ناساز گار ہوں سنتِ رسول چھوڑی نہیں جا سکتی اور یہ بھی ثابت ہوا کہ سنت ہمیشہ سب لوگوں کے لئے واجب الاتباع ہے نہ کہ صرف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حیاتِ طیبہ تک جیسا کہ منکرینِ حدیث کا خیال ہے۔

⑦ عروہ بن زبیرؓ کہتے ہیں میں نے حضرت عائشہؓ سے کہا قرآن سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ صفا و مروہ کا طواف نہ کیا جائے تو کوئی حرج نہیں۔ فرمایا: "تم نے بری بات کہی.... بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں کے طواف کو سنت قرار دیا ہے۔ لہٰذا اب کسی کو اختیار نہیں کہ ان کے طواف کو چھوڑ دے۔" (صحیح بخاری و صحیح مسلم)

گویا حضرت عائشہؓ باوجود قرآنِ مجید کی ظاہری اجازت کے سنتِ رسول کو چھوڑنا جائز نہیں سمجھتی تھیں۔

⑧ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: "جس چیز کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا ہے اس میں ہم تبدیلی کا ارادہ نہیں کر سکتے۔" (صحیح مسلم باب وجوب المبیت بمنیٰ لیالی ایام التشریق)

(۹) ایک مرتبہ عبداللہ بن مسعودؓ نے گودنے والیوں، بال صاف کرنے والیوں، دانتوں کو چھیدنے والیوں اور اللہ کی تخلیق کو بدلنے والیوں پر لعنت کی۔

ایک خاتون اُمّ یعقوب نے اعتراضاً کہا کہ آپ نے اس طرح لعنت کیسے کی؟ فرمایا:۔ "میں کیوں اس پر لعنت نہ کروں جس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعنت کی ہے اور یہ لعنت اللہ کی کتاب میں موجود ہے"

اُمّ یعقوب کہنے لگیں:۔ "تحقیق میں نے پورا قرآن پڑھا ہے۔ مجھے تو یہ چیز اس میں نہیں ملی" حضرت ابن مسعودؓ نے فرمایا:۔ "اللہ کی قسم اگر تم نے قرآن مجید پڑھا ہوتا تو یہ چیز تم کو ضرور مل جاتی۔ پھر یہ آیت پڑھی، (اللہ تعالےٰ فرماتا ہے) "جو رسول تم کو دے وہ لے لو اور جس سے روک دے اس سے رک جاؤ۔" (صحیح بخاری کتاب اللباس)

اس روایت سے معلوم ہوا کہ عبداللہ ابن مسعودؓ حدیث کو بھی کتاب اللہ سمجھتے تھے ان کا عقیدہ تھا کہ جو حکم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دیا وہ قرآن مجید کی طرح حجّت ہے۔ اسی آیت کو عبداللہ ابن عمرؓ اور عبداللہ ابن عباسؓ نے بھی حجیّتِ حدیث کی دلیل میں پیش کیا تھا۔ (حوالہ سنن نسائی کتاب الاشربۃ باب ذکر الدلالۃ علی النھی للموصوف عن الاوعیۃ التی تقدم ذکرھا کان حتماً)

(۱۰) ایک شخص نے حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے کہا:" آپ ہمیں ایسی احادیث سناتے ہیں جن کی اصل قرآن میں نہیں ملتی۔ اس بات پر حضرت عمرانؓ کو غصہ آگیا۔ فرمایا "کیا تمہیں قرآن میں یہ ملتا ہے کہ ہر چالیس درہموں میں سے ایک درہم زکوٰۃ نکالو وغیرہ وغیرہ، کیا تمہیں قرآن میں یہ سب کچھ ملتا ہے"؟ اس شخص نے کہا نہیں۔ فرمایا:" پھر تم نے کس سے حاصل کیا؟ تم نے ہم سے لیا اور ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے" اسی طرح انہوں نے اور بہت سی چیزوں کا ذکر کیا (جو قرآن مجید میں نہیں ہیں لیکن حدیث میں ہونے کی وجہ سے سب مانتے ہیں"۔ (ابو داؤد کتاب الزکوٰۃ)

گویا حضرت عمرانؓ کے نزدیک احکامِ حدیث، قرآن مجید کی طرح حجّت تھے۔ وہ لوگ اس سے سبق حاصل کریں جو یہ کہہ دیا کرتے ہیں کہ یہ حکم تو قرآن میں کہیں نہیں ہے۔

(۱۱) حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے حضرت عمرؓ کو ایک حدیث سنائی۔ حضرت عمرؓ نے کہا، "گواہ لاؤ ورنہ سزا دوں گا" انہوں نے گواہ پیش کر دیا۔ حضرت عمرؓ

نے فرمایا: "میں نے چاہا کہ تحقیق کر لوں۔" (صحیح مسلم)

پھر فرمایا: "میں تم پر جھوٹ کی تہمت نہیں لگاتا مگر بات یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کا معاملہ بڑا سخت ہے۔ میں ڈرا کہ کہیں لوگ جھوٹی حدیث نہ بنانے لگیں۔" (حوالہ موطا امام مالک و ابوداؤد کتاب الادب)

گویا حضرت عمرؓ حدیث کو بہت بڑا درجہ دیتے تھے اور صرف اسی لئے کہ وہ ابدی قانون کا درجہ رکھتی ہے ورنہ اس کی اہمیت کی کوئی اور وجہ نہیں۔

(۱۲) امیہؒ کہتے ہیں میں نے ابن عمرؓ سے کہا: "آپ (امن کے) سفر میں نماز میں قصر کیسے کرتے ہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ تم پر کوئی گناہ نہیں اگر تم خوف کی وجہ سے نماز میں کمی کر دو۔ ابن عمرؓ نے فرمایا: اے بھتیجے بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہماری طرف مبعوث کئے گئے اس حالت میں کہ ہم گمراہ تھے پس آپ نے ہمیں تعلیم دی، تو جن باتوں کی آپ نے ہمیں تعلیم دی ان میں سے یہ بھی ہے کہ اللہ عزوجل نے ہمیں حکم دیا ہے کہ سفر میں ہم دو رکعت پڑھا کریں [illegible] اقامۃ الصلوٰۃ [illegible] (صحیح نحوہ)

اس اثر سے ثابت ہوا کہ صحابہ کرام احادیث کو بھی من جانب اللہ سمجھتے تھے اور باوجود اس بات کے کہ وہ بظاہر قرآن کے خلاف معلوم ہوتی تھیں انہیں حجتِ شرعیہ سمجھتے تھے۔

(۱۳) ابن سمطؒ کہتے ہیں: "میں نے حضرت عمرؓ کو ذوالحلیفہ میں دو رکعت پڑھتے ہوئے دیکھا۔ میں نے پوچھا کہ قصر کی کیا وجہ ہے؟ فرمایا میں تو اسی طرح کرتا ہوں جس طرح میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کرتے ہوئے دیکھا ہے۔" (حوالہ صحیح مسلم باب صلوٰۃ المسافرین)

باوجود اس کے کہ بحالتِ امن سفر میں قصر کرنے کی اجازت قرآن مجید سے ثابت نہیں لیکن حضرت عمرؓ پھر بھی قصر کرتے ہیں اور حدیث کو حجت سمجھتے ہیں۔

(۱۴) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد خلیفہ کے انتخاب پر اختلاف ہوا تو حدیث "قریش ولاۃ ھٰذا الامر" ہی سے فیصلہ ہوا اور تمام صحابہؓ حدیث کے سامنے خاموش ہو گئے (مسند احمد۔ فتح الباری باب مناقب ابی بکرؓ)

(۱۵) حضرت ابن عباسؓ سے لوگوں نے سفر کی نماز کے متعلق سوال کیا۔ فرمایا: "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب گھر سے نکلتے تو دو رکعتوں سے زیادہ نہ پڑھتے یہاں تک کہ اپنے گھر واپس آتے۔"

(مسند امام احمد، بلوغ الامانی جز ۵ ص ۹۷)

سوال اس لئے کیا تھا کہ سفر میں قصر کرنا بظاہر قرآن مجید کے خلاف تھا لیکن صحابیؓ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے قطعاً اس بات کی پرواہ نہیں کی کہ یہ فعل قرآن مجید کے خلاف معلوم ہوتا ہے بلکہ علی الاعلان اس چیز کا اعلان فرمایا جو حدیث سے ثابت تھی اور اس کو ایسی حالت میں بھی حجت سمجھا۔

(۱۶) حضرت علیؓ فرماتے ہیں :۔ "جب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث سناؤں تو میں اسے زیادہ پسند کرتا ہوں کہ آسمان پر سے گر پڑوں بہ نسبت اسکے کہ آپ پر جھوٹ بولوں۔
پھر حضرت علیؓ نے خارجیوں کے متعلق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک پیشگوئی سنائی" (ابوداؤد کتاب السنۃ)

اس روایت سے معلوم ہوا کہ حضرت علیؓ کے نزدیک حدیث کی کتنی بڑی اہمیت تھی وہ حدیث کی پیشین گوئیوں پر ایمان رکھتے تھے۔ اب سوال یہ ہے کہ یہ پیشین گوئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیسے کی؟ ضرور وحی آئی ہوگی۔ لہٰذا حضرت علیؓ کے عقیدے کے مطابق وہ پیشین گوئی وحی الٰہی ہوئی۔ یعنی حدیث وحی ہے لہٰذا حجت ہے اور اس سے انکار کفر ہے۔

**خلاصہ** | غرض یہ کہ کہاں تک لکھا جائے اس کی کوئی حد وانتہا نہیں ہے، کتب حدیث میں ہر روایت حدیث کے حجت ہونے پر دلالت کرتی ہے اور اس طرح حدیث کے حجت ہونے کے دلائل کی تعداد کئی ہزار تک پہنچ جاتی ہے، کیا ان ہزارہا دلائل کی موجودگی میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ حدیث حجت نہیں، اگر اب بھی کوئی حدیث کے حجت نہ ہونے کا دعویٰ کرے تو وہ حقائق اور متواترات کا انکار کرتا ہے۔ اس کا دعویٰ سراسر باطل ہے بلکہ محض ضد اور ہٹ دھرمی ہے۔
اللہ تعالیٰ صحابہ کرامؓ سے فرماتا ہے :

(۱) فَإِنْ آمَنُوا بِمِثْلِ مَا آمَنتُم بِهِ فَقَدِ اهْتَدَوا وَّإِن تَوَلَّوْا فَإِنَّمَا هُمْ فِي شِقَاقٍ ۔ (البقرہ۔ ۱۳۷)

(اے ایمان والو) اگر یہ لوگ (یہود وعیسائی) اسی طرح ایمان لے آئیں جس طرح تم ایمان لائے ہو تو پھر یہ ہدایت یاب ہو سکتے ہیں اور اگر یہ منہ موڑیں تو بس یہ (سمجھ لو) کہ یہ تمہاری مخالفت پر کمربستہ ہیں۔

صحابہ کرام جس طرح سابقہ کتب پر ایمان لائے تھے اسی طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہر بات پر ایمان رکھتے تھے اور اس آیت میں انہیں کے مثل ایمان لانے کو ہدایت یاب ہونے کی شرط قرار دیا گیا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعض باتوں کو ماننے اور بعض باتوں کے انکار کرنے سے ہدایت یاب ہونے کی یہ شرط پوری نہیں ہوگی۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے :۔

(۲) وَيَقُولُونَ نُؤْمِنُ بِبَعْضٍ وَنَكْفُرُ

اور (یہ یہودی اور عیسائی) کہتے ہیں کہ ہم بعض

بِبَعْضٍ وَّ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّتَّخِذُوْا بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا ۝ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ حَقًّا ۔ (النساء ۱۵۰ ۔ ۱۵۱)

(رسولوں) پر ایمان لاتے ہیں اور بعض (رسولوں) کا انکار کرتے ہیں اور (کفر و ایمان کے) درمیان ایک اور راہ نکالنا چاہتے ہیں تو ایسے ہی لوگ حقیقی کافر ہیں۔

اس آیت سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعض صحیح احادیث کو ماننا اور بعض سے اعراض کرنا ایسا ہی ہے جیسے نبوت یا رسالت کے کچھ حصہ سے انکار کر دینا ۔ اسی طرح بیچ کی راہ بنتی ہے جو عین کفر کی راہ ہے ۔

اے لوگو! کسی فرقے کے پاس مکمل اسلام نہیں، وہ اسلام کی بعض باتوں کو مانتے ہیں اور بعض کا انکار کرتے ہیں اگر ہر فرقے کے پاس مکمل اسلام ہوتا تو وہ ایک جماعت کیوں نہ ہوتے ؟ وہ اپنی من مانی بات کو اسلام ثابت کرنے کیلئے یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ ان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خواب میں فلاں حکم دیا ہے مگر وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس خواب کے معنی سے اعراض کرتے ہیں جو نبوت کا چھیالیسواں حصہ ہے

(۳) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :- " جس شخص نے اپنے بھائی سے کہا " اے کافر " تو ان دونوں میں سے ایک کافر ہو گیا " اگر وہ کافر ہے تو خیر ورنہ یہ کلمہ کہنے والے پر لوٹ آئیگا ۔ " (صحیح مسلم کتاب الایمان)

جس کے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مغفرت کی بشارت دیتے ہیں اس کو یہ کافر اور ملعون کہتے ہیں گویا وہ صحیح حدیث کا انکار کرتے ہیں ۔ خود بھی کفر کے مرتکب ہو رہے ہیں اور عوام الناس کو بھی گمراہ کرتے ہیں ۔

فَاعْتَبِرُوْا يٰٓاُولِي الْاَبْصَارِ ۝ (حشر ۔ ۲)

پس اے آنکھ والو عبرت حاصل کرو ۔

ماخذ ۔ بُرْهَانُ الْمُسْلِمِيْن از مسعود احمد

تلخیص و ترتیب : محمد صدیق میمن